بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؁

جناب مفتی صاحب!

مسئلہ یہ ہے کہ ایک شخص پاکستان سے حج کیلئے گیا اور وہ مکہ مکرمہ میں مقیم بھی ہے لیکن اس کے پاس مکہ مکرمہ میں ضرورت سے زیادہ اتنی رقم موجود نہیں جو ساڑھے باون تولہ چاندی کی قیمت کے برابر ہو، البتہ پاکستان میں اسکی ملکیت میں رقم موجود ہے اور اس کے پاس پاکستان میں شرعی مالدار ہونے کی شرائط موجود ہیں اور وہ مالدار ہے اور وہ ہر سال پاکستان میں عیدالاضحی کی قربانی بھی کرتا تھا، کیا اب بھی وہ مالدار کی قربانی کریگا یا نہیں؟ ایک عالم دین کا کہنا یہ ہے کہ ایسے شخص پر قربانی واجب نہیں ہوگی، شرعی دلائل کی رو سے کیا اسکی بابت درست ہے؟

سائل

بندہ احتشام الحق عفا اللہ عنہ

کراچی

الجواب بعون ملہم الصواب

قربانی کے متعلق نصوص فقہاء کرام رحمہم اللہ کی مختلف عبارات کو دیکھنے سے درج ذیل امور مستفاد ہوتے ہیں:

(۱) قربانی کے وجوب (یا سنیت) میں وسعت اور گنجائش ملحوظ ہے اس لئے شریعت کی طرف سے قربانی کی ادائیگی کے لئے ایام قربانی میں مکلف غنی کا اپنے مال پر دسترس کا بھی لحاظ کیا گیا کہ اگر مال پر دسترس ہو تو قربانی کی ادائیگی اس پر واجب ہو ورنہ نہیں (۱) خصوصاً اس لئے بھی کہ قربانی قربت مؤقتہ ہے اور اسکے وجوب اور عدم وجوب میں ایام قربت میں موجود غنی کا اعتبار ہے۔ ماٰنہا قربۃ مؤقتۃ فیعتبر الغنی فی وقتہا۔

(۲) جو شخص ایام اضحیہ میں اپنے مال سے دور اور غائب ہو وہ فقیر ہے۔ (۲)

(۳) جس پر قربانی واجب ہو اگر سردست اسکے پاس قربانی خریدنے کے لئے ثمن موجود نہ ہو تو اس صورت میں اس پر کسی سے قرض لیکر قربانی کرنا واجب نہیں۔ (۳)

(۴) اگر کسی پر قربانی واجب ہو لیکن سردست اسکے پاس قربانی خریدنے کے لئے ثمن موجود نہ ہو اگرچہ اس شخص کا دین (قرض) کسی ایسے مدیون پر ہو جو دین کا اقراری ہے تو اس صورت میں بھی اس پر قربانی واجب نہیں۔ (۳)

(۵) جس کے لئے زکوٰۃ اور فطرہ لینا جائز ہے اس پر قربانی اور صدقۃ الفطر واجب نہیں، اور جو شخص یداً فقیر ہو وہ اگرچہ رقبۃً غنی ہو پھر بھی اسکے لئے اخذ زکوٰۃ جائز ہے اس لئے اس پر قربانی اور صدقۃ الفطر واجب نہ ہونا ہی قرین قیاس ہے، حتی کہ بتصریح فقہاء منقطع عن المال کے لئے زکاۃ لینے میں یہ شرط بھی نہیں کہ پہلے قرض لینے کی کوشش کرے، بلکہ قرض کی کوشش کے بغیر ہی اسکے لئے اخذ زکاۃ جائز ہے، البتہ اسکے حق میں زکوٰۃ لینے کی بجائے قرض لینا بہتر اور افضل ہے۔ (۴)

(١)وفي بدائع الصنائع ٥/ ٦٤

ولو كان عليه دين بحيث لو صرف إليه بعض نصابه ينقص نصابه لا تجب لأن الدين يمنع وجوب الزكاة فلأن يمنع وجوب الأضحية أولى لأن الزكاة فرض والأضحية واجبة والفرض فوق الواجب وكذا لو كان له مال غائب لا يصل إليه في أيام النحر لأنه فقير وقت غيبة المال حتى تحل له الصدقة بخلاف الزكاة فإنها تجب عليه لأن جميع العمر وقت الزكاة وهذه قربة مؤقتة فيعتبر الغنى في وقتها

وفي الفتاوى الهندية ٥/ ٢٩٢

ولو كان عليه دين بحيث لو صرف فيه نقص نصابه لا تجب وكذا لو كان له مال غائب لا يصل إليه في أيامه

(٢)وفي البحر الرائق ٨/ ١٩٩

ومن كان غائبا عن ماله في أيام الأضحية فهو فقير

وفي تبيين الحقائق ٦/ ٣

وإنما لا تجب على المسافر لأن أداءها يختص بأسباب تشق على المسافر . وتفوت بمضي الوقت فلا تجب عليه لدفع الحرج عنه كالجمعة بخلاف الزكاة وصدقة الفطر فإنهما لا يفوتان بمضي الوقت فلا يحرج .

(٣)وفي البحر الرائق ٨/ ١٧٩

وسئل علي أيضا لو كان لرجل دين على مقر هل تحل له الزكاة فقيل له هل عليه أضحية قال لا لأن ماله مستقرض لم يصل إليه

وسئل أيضا عن رجل له ديون مؤجلة أو غير مؤجلة على رجل وهو مقر حتى جاء يوم النحر وليس في يده شيء وعليه شراء الأضحية هل عليه أن يستقرض ويشتري أضحية فقال لا

(٤)وفي البحر الرائق ٢/ ٢٦٠

قوله ( وابن السبيل ) هو المنقطع عن ماله لبعده عنه والسبيل الطريق فكل من يكون مسافرا يسمى ابن السبيل وهو غني بمكانه حتى تجب الزكاة في ماله ويؤمر بالأداء إذا وصلت إليه يده وهو فقير يدا حتى تصرف إليه الصدقة في الحال لحاجته كذا في الكافي فإن قلت منقطع الغزاة أو الحج إن لم يكن في وطنه مال فهو فقير وإلا فهو ابن السبيل فكيف تكون الأقسام سبعة قلت هو فقير إلا أنه زاد عليه بالانقطاع في عبادة الله تعالى فكان مغايرا للفقير المطلق الخالي عن هذا القيد كذا في النهاية وفي الظهيرية الاستقراض لابن السبيل خير من قبول الصدقة وفي فتح القدير ولا يحل له أن يأخذ أكثر من حاجته وألحق به كل من هو غائب عن ماله وإن كان في بلده ولا يقدر عليه إلا به وفي المحيط وإن كان تاجرا له دين على الناس لا يقدر على أخذه ولا يجد شيئا يحل له أخذ الزكاة لأنه فقير يدا كابن السبيل ا هـ

وفي المحيط البرهاني للإمام برهان الدين ابن مازة ٢/ ٤٩١

وأما قوله: {وفي سبيل الله} (التوبة: ٦٠) قال القدوري في «كتابه» قال أبو يوسف: المراد به فقراء الغزاة، وقال محمد: الحاج المنقطع، وذكر بعض مشايخنا في شرح «الجامع الصغير» أراد الغازي والحاج المنقطع على قول من يقول: إن المراد هو الغازي الفقير رقبة أو يداً لا رقبة؛ بأن كان منقطعاً عن ماله، فيكون فقيراً يداً غنياً رقبة، أما إذا كان غنياً رقبة ويداً، فلا يحل له الأخذ والمراد من قوله عليه السلام: «لا تحل الصدقة لغني إلا لخمسة»، وذكر من جملتهم الغازي الغني بقوة البدن، والقدرة على الكسب لا الغني بملك المال، والغازي وإن كان مكتسباً مستغنياً به يحل له أخذ الصدقة؛ لأن الكسب يقعده عن الجهاد، وأما ابن السبيل، فهو المنقطع عن ماله، ويجوز

الدفع إليه وإن كان له مال كثير في وطنه لأنه غني باعتبار ملك الرقبة فقير باعتبار اليد فلغناه أوجبنا عليه الزكاة، ولفقره أحللنا له الصدقة، وفي كتاب علي بن صالح الجرجاني: أن ابن السبيل هو الذي لا يقدر على ماله وهو غني، ولو قدر على أن يستقرض فالقرض خير له من قبول الصدقة، وإن قبل الصدقة أجزأ من يعطيه

وفي حاشية ابن عابدين ۲/ ۳۴۳

قوله ( من له مال لا معه ) أي سواء كان هو في غير وطنه أو في وطنه وله ديون لا يقدر على أخذها كما في النهر عن الغاية لكن الزيلعي جعل الثاني ملحقا به حيث قال وألحق به كل من هو غائب عن ماله وإن كان في بلده لأن الحاجة هي المعتبرة وقد وجدت لأنه فقير يدا وإن كان غنيا ظاهرا اه وتبعه في الدرر و الفتح وهو ظاهر كلام الشارح وقال في الفتح أيضا ولا يحل له أي لابن السبيل أن يأخذ أكثر من حاجته والأولى له أن يستقرض إن قدر ولا يلزمه ذلك لجواز عجزه عن الأداء ولا يلزمه التصدق بما فضل في يده عند قدرته على ماله كالفقير إذا استغنى والمكاتب إذا عجز وعندهما من مال الزكاة لا يلزمهما التصدق اه قلت وهذا بخلاف الفقير فإنه يحل له أن يأخذ أكثر من حاجته وبهذا فارق ابن السبيل كما أفاده في الذخيرة قوله ( ومنه ما لو كان ماله مؤجلا ) أي إذا احتاج إلى النفقة يجوز له أخذ الزكاة قدر كفايته إلى حلول الأجل نهر عن الخانية قوله ( أو على غائب ) أي ولو كان حالا لعدم تمكنه من أخذه ط

قوله ( أو معسر ) فيجوز له الأخذ في أصح الأقاويل لأنه بمنزلة ابن السبيل ولو موسرا معترفا لا يجوز كما في الخانية

وفي المحيط البرهاني للإمام برهان الدين ابن مازة ۲/ ۵۰۱

وفي فتاوى أبي الليث: إذا دفع زكاة ماله إلى ابنته، وهي تحت زوج، إن كان مهرها أقل من مائتي درهم، أو أكثر من مائتي درهم، إلا أن المعجل أقل من مائتين أو كان أكثر، إلا أن الزوج معسر جاز الدفع، وهو أعظم للأجر، وإن كان المعجل أكثر من مائتي درهم، والزوج موسر، فعند أبي حنيفة الآخر، فكذلك الجواب، وعندهما لا يجوز الدفع، ولا يحل لها الأخذ بناءً على أن المهور قبل القبض هل تكون نصاباً؟ ووجوب الأضحية وصدقة الفطر عليها، على هذا قال الصدر الشهيد رحمه الله: يفتى بقولهما احتياطاً.

مذکورہ بالا عباراتِ فقہاء سے معلوم ہوتا ہے کہ جو حاجی مقیم ہو اور اس کے پاس حج کے ضروری اخراجات کے بعد قربانی کی گنجائش (وسعت) ہو اس پر بقر عید کی عام قربانی بھی واجب ہے، البتہ جو حاجی صاحبان مسافر ہوں یا مکہ مکرمہ میں مقیم ہو لیکن حج کے ضروری اخراجات کے بعد قربانی کی گنجائش نہ ہو تو ان کے ذمہ بقر عید کی قربانی واجب نہیں ہے، صرف قران وتمتع کی صورت میں دم شکر واجب ہے۔ واضح رہے کہ جو مقیم حاجی اپنے وطن میں تو مالدار اور صاحبِ نصاب ہے لیکن فی الحال اپنی ضروریات سے زائد مال اسکے پاس نہیں اس پر مذکورہ بالا عبارات کی رو سے اگرچہ قربانی واجب نہ ہونا ہی سمجھ آتا ہے، لیکن وہ اگر آسانی سے قربانی کر سکتا ہو مثلاً اپنے وطن سے رقم منگوا سکتا ہو یا اپنے وطن میں کسی کو وکیل بنا کر قربانی کروا سکتا ہو تو احتیاط اسی میں ہے کہ قربانی کرے، کیونکہ دورِ حاضر میں دور دراز ممالک سے رقوم منگوانا اس قدر آسان ہوگیا ہے کہ اب ایسی سہولت رکھنے والے کو اپنے مال سے غائب قرار دینا مشکل معلوم ہوتا ہے۔ واللہ اعلم بالصواب

احقر شاہ محمد تفضل علی
دار الافتاء دار العلوم کراچی
۱۱/ ۹/ ۱۴۳۳ھ

الجواب صحیح
احقر محمود اشرف عفا اللہ عنہ
۱۱/ ۹/ ۱۴۳۳ھ